# حرف الیاء

## علم و عمل ایک دوسرے کے بغیر کافی نہیں

**۶۲۸- حدیث:** اخیر زمانہ میں عابد بے علم اور عالم بد عمل ( بکثرت ) ہوا کریں گے۔

**فائدہ:** حدیث صاف دال ہے کہ علم و عمل دونوں کی ضرورت ہے ایک بدوں دوسرے کے کافی نہیں۔

## اعمال میں غلو کی مذمت

**۶۲۹- حدیث:** دین میں غلو کرنے سے بچو (یعنی ہر عمل کو حد کے اندر رکھو)۔

**فائدہ:** بعض لوگ طہارت وغیرہ میں جو زیادہ تشدد کرتے ہیں اور اس کو احتیاط وتقویٰ سمجھتے ہیں اس سے ان کی غلطی ثابت ہوتی ہے۔

## مجاہدات میں غلو کی مذمت

**۶۳۰- حدیث:** اے خولہ (سامان ہوتے ہوئے) نہ گرمی کا تحمل کر اور نہ سردی کا۔

**فائدہ:** بعض جہلاء اس کو بھی مجاہدہ سمجھتے ہیں کہ قصداً گرمی یا سردی کی تکلیف جھیل رہے ہیں اور قادر ہوتے ہوئے اس کے دفع کی تدبیر نہیں کرتے یہ بھی غلو فی الدین ہے جس کی ممانعت اوپر کی قریب کی حدیث میں ہے اور یہ سب افراد ہیں عبادت مع الجہل کے جس کی مذمت حدیث متصل کے اوپر کی حدیث میں ہے اور ان ہی حدود کی رعایت احاطہ ہے جوانب دین کا جس کی ضرورت اس سے اوپر کی حدیث میں مذکور ہے۔

## خاتمہ

الحمد للہ آج ۹ محرم ۵۲ھ کو چوتھی جلد بھی تشرف کی ختم ہوئی۔ اور اتفاقات حسنہ سے ایسی حدیثوں پر اختتام ہوا جو اپنے مضمون کے اعتبار سے کل حدیثوں کی میزان کل کے طور پر ہے کیونکہ سب حدیثوں کا حاصل جمع بین العلم والعمل ہے اور ختم کی یہ چار

حدیثیں اس جمع کی ضرورت بتلا رہی ہیں جن میں ایک حدیث جامع صغیر کی ہے اور تین حدیثیں کنوز الحقائق کی۔

و الحمد لله علی ذلک الاختتام و اسأله ان ینفع
بالرسالة الخواص والعوام + ان یجعلها عدة لی فی
یوم القیام . لرب الانام.

## انتباہ دررفع اشتباہ متعلق رسالہ
## مسائل السلوک وتکشف وتشرف ہر چہار جلد

تصوف نام ہے تعمیر الظاہر والباطن کا اور کوئی آیت اور کوئی حدیث اس سے خالی نہیں تو ہر آیت اور حدیث میں کوئی نہ کوئی مسئلہ تصوف کا ضرور مذکور ہے مگر میں نے ان رسالوں میں صرف ان مسائل پر اکتفاء کیا ہے کہ جن کی نسبت خصوصیت کے ساتھ تصوف کی طرف عام طور پر معروف ہے اس لئے اثبات مسائل کے لئے آیات واحادیث میں انتخاب واقع ہوا پھر وہ بھی سب احادیث سے نہیں بلکہ ایک متوسط مقدار سے۔

اشرف علی ۱۰/ محرم ۱۳۵۲ھ

بحمد اللہ تم